# مدارس دینیہ کیا ہیں؟؟؟

آپ اگر گردو پیش پر ایک گہری نگاہ ڈالیں تو آپ کو شوریدگی کے اس دورِ ابتلاء و تاریکی میں امید و روشنی کی ایک حوصلہ افزاء کرن بھی ضرور دکھائی دے گی کہ کتنی ہی بستیاں ہیں جو سالہا سال سے جہالت کی اندھیریوں میں ڈوبی پڑیں تھیں مگر اب وہاں علم خصوصاً علمِ دین کی مشعلیں چمکتی ہوئی دکھائی دیتی ہیں، جی ہاں! ابھی کل کی بات ہے ہمارے اکثر علاقے علم، علماء، حفاظ، قراء وغیرہ کے نام سے بھی نا آشنا تھے جبکہ اب قریہ قریہ، بستی بستی حافظ کلام اللہ اور علوم دینیہ کے ماہر علماء کرام نظر آرہے ہیں؛ جگہ جگہ علم کی دیپ روشن ہو رہی ہیں۔ کیوں! آپ کیا سمجھ رہے ہیں کیا یہ سب کچھ خود بخود ہی ہو رہا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں! یہ تو کچھ اصحابِ دل کی مخلصانہ دعاؤں، سحر خیزیوں اور مختلف زاویوں کی محنتوں اور کاوشوں کا ثمرہ ہے۔ ان زاویوں میں مدارسِ اسلامیہ کا مقام کسی سے پوشیدہ نہیں۔ انھیں مدارس نے بستی بستی علم و عمل کے قمقے روشن کر کے بھٹکتی ہوئی انسانیت کو ہدایت کا مینارۂ نور دکھایا، ایمان و اخلاص اور روحانیت کے چشمے جاری کر کے مردہ دلوں کو زندہ کیا۔ مدارس کی اس کہکشاں یا سلسلۃ الذھب میں ایک ادارہ مرکز المعارف بٹھنڈی جموں بھی ہے۔ جس نے گیارہ سال کی قلیل مدت میں سیکڑوں حفاظ و علماء اور داعیان دین پیدا کیئے، جو تا حال اپنے منصوبہ جات کی طویل فہرست میں سے شعبہ حفظ، شعبۂ عالمیت اور شعبہ علوم عصریہ تین شعبہ جات قائم کرنے میں کامیاب ہو چکا ہے۔ شعبہ علوم عصریہ میں بھرپوری دینی تعلیم و اسلامی ثقافت کے ساتھ ساتھ دسویں تک انگلش میڈیم اسکول ہے، ان شعبہ جات میں آٹھ سو سے زائد طلباء زیر تعلیم ہیں۔

یاد رکھیئے! جس طرح خدا بے نیاز ہے، اسی طرح اُس کا دین بھی اپنی بقا و فروغ کیلئے کسی کا محتاج نہیں، ہاں! انسان کی دنیا و آخرت کی کامیابی اسی میں پنہاں ہے کہ وہ تن من دھن سے خدا کے دین سے جڑ جائے۔ تو اے جنت کے طلبگارو! اُٹھو! اور دنیا و آخرت میں نہ ختم ہونے والی کامرانی کیلئے خدا تعالیٰ کے نام پر چلنے والے ان دینی اداروں سے وابستہ ہو جاؤ!

**مرکز المعارف بٹھنڈی جموں فون ۲۴۹۳۲۵۱ ۰۱۹۱**